اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أُمِرْنَا أَنْ نَسْجُدَ عَلٰى سَبْعَةِ أَعْظُمٍ وَلَا نَكُفَّ ثَوْبًا وَّلَا شَعَرًا.

فائدہ: ان حدیثوں میں ہڈیوں سے مراد عضو ہیں اور ان کو ہڈی کہنا قبیل سے تسمیہ کل کے ساتھ اسم بعض کی ہے اس لیے کہ ہر ایک عضو میں سے کئی ہڈیوں سے مرکب ہے۔

۷۶۹ ۔ حَدَّثَنَا اٰدَمُ حَدَّثَنَا إِسْرَآئِيلُ عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ الْخَطْمِيِّ حَدَّثَنَا الْبَرَآءُ بْنُ عَازِبٍ وَهُوَ غَيْرُ كَذُوْبٍ قَالَ كُنَّا نُصَلِّيْ خَلْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ لَمْ يَحْنِ أَحَدٌ مِّنَّا ظَهْرَهٗ حَتّٰى يَضَعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَبْهَتَهٗ عَلَى الْأَرْضِ.

۷۶۹۔ براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھا کرتے تھے سو جب آپ سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو ہم میں سے کوئی اپنی پیٹھ نہ جھکا تا یہاں تک کہ آپ اپنے ماتھے کو زمین پر رکھتے یعنی ہم لوگ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت پیچھے سجدے میں جاتے تھے۔

فائدہ: اس حدیث میں فقط ماتھے پر سجدہ کرنے کا ذکر ہے لیکن یہ حدیث پہلی حدیثوں کے معارض نہیں جن میں سات عضو پر سجدہ کرنے کا ذکر ہے اس لیے کہ اس سے غیر کی نفی ثابت نہیں ہوتی ہے اور نیز اس حدیث میں ماتھے کو خاص اس واسطے کیا ہے کہ وہ ان سب سے افضل اور اشرف ہے اور اس میں کسی کو اختلاف نہیں ہے۔

## بَابُ السُّجُوْدِ عَلَى الْأَنْفِ. ناک پر سجدہ کرنے کا بیان۔

فائدہ: یہ مسئلہ پہلے باب میں معلوم ہو چکا ہے لیکن علیحدہ اس کا باب اس واسطے باندھا کہ اس کی تاکید زیادہ ہے اس واسطے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا اہتمام بہت کیا ہے یہاں تک کہ آپ نے اس کو حرج کی حالت میں بھی نہیں چھوڑا پس معلوم ہوا کہ اس کی نہایت تاکید ہے اگر تاکید نہ ہوتی تو ایسی حالت کیچڑ میں آپ اس کو چھوڑ دیتے۔

۷۷۰ ۔ حَدَّثَنَا مُعَلَّى بْنُ أَسَدٍ قَالَ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ طَاوُسٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمِرْتُ أَنْ أَسْجُدَ عَلٰى سَبْعَةِ أَعْظُمٍ عَلَى الْجَبْهَةِ وَأَشَارَ بِيَدِهٖ عَلٰى أَنْفِهٖ وَالْيَدَيْنِ وَالرُّكْبَتَيْنِ وَأَطْرَافِ

۷۷۰۔ ترجمہ اس کا ابھی گزر چکا ہے۔

الْقَدَمَيْنِ وَلَا نَكْفِتَ الثِّيَابَ وَالشَّعَرَ.

**فائدہ:** بعض نے لکھا ہے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ فقط ناک پر سجدہ کرنا کافی ہے اس لیے کہ مقرر ہو چکا ہے کہ بعض ماتھے پر سجدہ کرنا جائز ہے اور ناک بھی بعض ماتھے کا ہے سو جواب اس کا یہ ہے کہ بعض ماتھے پر سجدہ کرنا بعض شافعیوں کا مذہب ہے سب کا یہ مذہب نہیں سو جو شخص بعض ماتھے پر سجدہ جائز ہونے سے انکار کرے اس پر الزام نہیں آ سکتا ہے اور نیز پہلے گزر چکا ہے کہ اس پر تمام صحابہ کا اجماع ہے کہ فقط ناک پر سجدہ کافی نہیں پھر صرف ناک پر سجدہ کرنا کس طرح جائز ہوگا اس لیے کہ اب ماتھے سے ناک بالاتفاق مخصوص ہے اور باقی جواب اس کا فتح الباری میں مذکور ہے۔

## بَابُ السُّجُوْدِ عَلَى الْأَنْفِ وَالسُّجُوْدِ عَلَى الطِّيْنِ.

کیچڑ میں ناک پر سجدہ کرنا۔

۷۷۱ ۔ حَدَّثَنَا مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ عَنْ يَحْيٰى عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ قَالَ انْطَلَقْتُ إِلٰى أَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ فَقُلْتُ أَلَا تَخْرُجُ بِنَا إِلَى النَّخْلِ نَتَحَدَّثُ فَخَرَجَ فَقَالَ قُلْتُ حَدِّثْنِيْ مَا سَمِعْتَ مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ قَالَ اعْتَكَفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَشْرَ الْأُوَلِ مِنْ رَمَضَانَ وَاعْتَكَفْنَا مَعَهٗ فَأَتَاهُ جِبْرِيْلُ فَقَالَ إِنَّ الَّذِيْ تَطْلُبُ أَمَامَكَ فَاعْتَكَفَ الْعَشْرَ الْأَوْسَطَ فَاعْتَكَفْنَا مَعَهٗ فَأَتَاهُ جِبْرِيْلُ فَقَالَ إِنَّ الَّذِيْ تَطْلُبُ أَمَامَكَ فَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَطِيْبًا صَبِيْحَةَ عِشْرِيْنَ مِنْ رَمَضَانَ فَقَالَ مَنْ كَانَ اعْتَكَفَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلْيَرْجِعْ فَإِنِّيْ أُرِيْتُ لَيْلَةَ الْقَدْرِ وَإِنِّيْ نُسِّيْتُهَا وَإِنَّهَا فِي الْعَشْرِ الْأَوَاخِرِ فِيْ وِتْرٍ وَإِنِّيْ رَأَيْتُ كَأَنِّيْ

۷۷۱۔ ابو سلمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور اس کو کہا کہ کیا تو ہمارے ساتھ نخل کی طرف نہیں چلتا وہاں چل کر کچھ بات چیت کریں سو وہ ہمارے ساتھ نکل کر چلا سو میں نے اس سے کہا کہ مجھ سے حدیث بیان کر جو تو نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے شب قدر کے باب میں سنی ہے اس نے کہا کہ ایک سال حضرت صلی اللہ علیہ وسلم رمضان کے پہلے عشرے میں اعتکاف بیٹھے اور ہم بھی آپ کے ساتھ اعتکاف بیٹھے سو آپ کے پاس جبرئیل علیہ السلام آیا سو اس نے کہا کہ آپ جس چیز کو تلاش کرتے ہو وہ تمہارے آگے ہے یعنی شب قدر آئندہ عشرے میں ہے سو آپ درمیان کے عشرے میں اعتکاف بیٹھے اور ہم بھی آپ کے ساتھ اعتکاف بیٹھے سو پھر آپ کے پاس جبرئیل علیہ السلام آئے اور کہا کہ آپ جس چیز کو تلاش کرتے ہو وہ آگے ہے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بیسویں کی صبح کو خطبہ پڑھا اور فرمایا کہ جو میرے ساتھ اعتکاف بیٹھا ہو تو وہ پھر آئے اپنے اعتکاف کے مقام پر یعنی جس نے اعتکاف توڑا ہو وہ پھر مسجد میں آ کر اعتکاف کرے سو بے شک شب قدر مجھ کو معلوم

أَسْجُدُ فِيْ طِيْنٍ وَّمَآءٍ وَكَانَ سَقْفُ الْمَسْجِدِ جَرِيْدَ النَّخْلِ وَمَا نَرٰى فِي السَّمَآءِ شَيْئًا فَجَآءَتْ قَزَعَةٌ فَأُمْطِرْنَا فَصَلّٰى بِنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى رَأَيْتُ أَثَرَ الطِّيْنِ وَالْمَآءِ عَلٰى جَبْهَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَرْنَبَتِهٖ تَصْدِيْقَ رُؤْيَاهُ.

ہوئی تھی سو میں بھول گیا اور بے شک وہ پچھلے عشرے میں ہے طاق راتوں میں اور میں نے دیکھا ہے کہ میں پانی اور مٹی میں سجدہ کرتا ہوں یعنی شب قدر وہ رات ہے جس میں پانی برسے گا اور میں کیچڑ میں سجدہ کروں گا۔ ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اس وقت آسمان پر ہم کو کہیں بادل کا ٹکڑا بھی نظر نہیں آتا تھا پھر بادل آئے (یہاں تک پانی برسا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد کی چھت ٹپکی) اور مسجد کی چھت کھجور کی چھڑیوں سے تھی سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو اس کیچڑ میں نماز پڑھائی یہاں تک کہ میں نے پانی اور مٹی کا نشان آپ کے ماتھے اور ناک پر دیکھا (اور یہ مینہ اللہ نے اس واسطے برسایا کہ اپنے نبی کی خواب کو سچا کرے)۔

**فائدہ:** نخل ایک جگہ کا نام ہے مدینہ میں پس اس حدیث سے ثابت ہوا کہ ناک اور ماتھے دونوں پر سجدہ کرنا واجب ہے اس لیے کہ اس حدیث میں صریح آچکا ہے کہ آپ نے دونوں پر سجدہ کیا پس فقط ناک پر سجدہ کافی ہونا اس حدیث سے ثابت نہیں ہوتا ہے بلکہ یہ حدیث اس کو بالکل باطل کرتی ہے کہ باوجود ایسے عذر کے آپ نے اس کو ترک نہ کیا۔ واللہ اعلم بالسواب والیہ المرجع والمآب.

الحمد للہ کہ ترجمہ پارۂ سوم صحیح بخاری کا تمام ہوا اب چوتھے پارے کا ترجمہ شروع ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ اور اگر اللہ کی توفیق شامل حال رہی تو تمام بخاری شریف کا اسی طرز سے ترجمہ کیا جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ اور اس کے فائدوں میں تمام فتح الباری لکھی گئی ہے فقط اسناد اور اختلاف الفاظ حدیث کے متعلق جو کلام ہے ان کو چھوڑ دیا گیا ہے کہ اس سے عوام کو کچھ فائدہ نہیں اور یہ ترجمہ عوام کے واسطے کیا گیا ہے فقط و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین ۔ تمام شد

❀......❀......❀

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست مضامین

## یہ کتاب ہے وقتوں نماز کے بیان میں

## یہ کتاب ہے اذان کے بیان میں

❀ ...... ❀ ...... ❀